کسی حالت مین جمع نہین ہوتے سوا اسکے کہ اونھین الگ الگ بتانا ہو جیسے جانورون کا اور دالون کو
وغیرہ یا معدود کرنا ہو جیسے سیر بھر الایچی اور پندرہ الایچیان وغیرہ اور نہین لازم ہی کہنا ٹھنڈھون مین
جمع ٹھنڈھ کی اور دھوپون مین وغیرہ پس آمون برساتون پانون جاڑون دھانون اور دھوپون
وغیرہ سے مراد حد ہی ہو مینے اون کی الگ جنس یا موسم پر اوسکا اطلاق کیا گیا ہی یا الگ معنے پر اصطلاحاً
لاے گئے ہین اور لفظ سیویان کا واحد پایا نہین گیا—

جب علت بیان ہو اور اوسسے کثرت بتانا منظور ہو تو جمع کی ضرورت باقی نہین رہتی ہی ناسخ تھی نہ امید
رہائی کی دل ناسخ کو + لاکھ زنجیر ترے گیسوے خمدار کی تھی آتش دل کو اون آنکھون کا دیوانہ سمجھ صحرا نے
سیکڑون ہی مجھے خوش چشم ہرن دکھلایا ایضاً آہ سرفشان کا برا ہو شب فراق + لاکھون مکان اوسسے ہزارون مکین جلے +
دو جملون مین ایک خبر کو محذوف کرسکتے ہین لیکن اکثر ثانی کا ذکر کیا جانا ضرور ہی اسیر لحد مین آکے
جو مجھے غیب کو پوچھا + کرم نکیر نے منکر نے مہربانی کی مومن تھی کہین غارت گر ہوس دہن ہنگام خواب
شب کی بیداری سحر کا خواب رہزن ہوگیا +

اگر ایک جملے کے مبتدا یا فاعل مونث و مذکر ملے ہوے ہون فعل یا خبر واحد مذکر ہوتی ہی مومن وقت وداع بی سبب
آزردہ کیون ہو + یون بھی تو ہجر مین مجھے رنج و عذاب تھا + آتش الفت نے مجھے مارا ہی جیسے اوسی مارا
مین اور رقیب آتش اک جان و قالب تھا + اور جب ایک مذکر اور ایک مونث کے ہون بلحاظ لفظ اول کا
اکثر لحاظ کرتا ہی مومن دیکھا نہ ہی یہ رنج و حسد وہ بلا کہ آج + سنبل کو تیری زلف کا سا پیچ و تاب تھا +
و زیر قصر لیلی کا نشان پاتے نہین دنیا مین ہم + سنگ و خشت خانہ کیا صرف سر مجنون ہوا +

اگر کئی الفاظ واحد ایک جملے مین آوین سب ملکر جمع نہین بنتے مومن ہاے اک بار وہ لطف پیہم چھوڑ دیا
امن و اخلاص و دلاسا و کرم چھوڑ دیا ایضاً دل قابل محبت جانان نہین رہا + وہ ولولہ وہ جوش
وہ طغیان نہین رہا + لیکن غالب کا کلام اسکے خلاف دیکھا گیا ہے تیرے در کے لیے اسباب نشاط آمادہ

فاکیون کو جو خدا نے دیے جان و دل و دین +

جو چیز نا معلوم محذوف ہو حسب محل مذکر یا مونث ہوا کرتی ہی جیسے کسی نے کیا وغیرہ مومن اور ہی کچھ پڑھا دیا اوس کو + دشمنون کے پڑھائے لوگون نے + اسی طرح ہمارے اوس کے خوب چھنی سب پہر کی اوڑائی کسی کی نہ سنی - ہمارا اون کے بگڑی وغیرہ و زیر ہوگی صیقل بھی ظالم باڑھ بھی رکھی گئی + تو جو بکڑا ہم سے بری تری تلوار کی + ایسا ہی جب جملہ مفعول ہو فعل مذکر واحد ہوتا ہی جیسے کہتے ہین اوس نے کہا تم کھایا کرو وغیرہ -

## کلیات

کوئی اسم خالی نہین اس بات سے کہ مذکر ہو یا مونث پس مذکر و مونث ہر ایک کی دو قسمین ہین حقیقی اور غیر حقیقی حقیقی وہ کہ جس کے مقابلے مین اوس کے خلاف جنس حیوانون سے ہو جیسے مرد عورت مرغ مرغی وغیرہ اور غیر حقیقی اس کے برعکس جیسے گھر مذکر اور کتاب مونث پھر غیر حقیقی کی تین تقسیم کرتے ہین اول اصلی جس مین قیاس اور قانون کو کوئی بابا نہ بلکہ محاورے مین ویسا ہی مستعمل ہو جیسے پتھر مذکر اور خاک مونث دوم قیاسی جو قیاس یا قانون پر مذکر یا مونث قرار دیا جاتا ہی جیسے کپڑا اور تکبر مذکر اور لکڑی و تدبیر مونث پس اس کی تفصیل آیندہ آویگی انشاءاللہ تعالی سوم خلافی جو خلاف قیاس اور قانون کے مستعمل ہوتا ہی جیسے موتی اور تعویذ مذکر اور آسیا اور خبر مونث -

گذشتہ قانون سے ظاہر ہی کہ اسمای ذیروح کو مذکر یا مونث حقیقی ہونا لازم ہی پس اسمای جنس ایسے ہو نہین سکتے لہذا اون کی مثال دینی ضرور رہی مثلاً بلبل اور بیا وغیرہ -

الفاظ جو ایک جماعت یا قوم کے لیے مستعمل ہون مذکر ہین گو اوس جماعت یا قوم مین مونث بھی ہون جیسے مسلمان ہندو برہمن وغیرہ **صبا** اک خال سیہ بھی تری آنکھون کے قرین ہی + اچھے ہے ترکمن مین بھی ہندو نظر آیا **نسیم** صحبت کو اثر ہی یہ یقین کیجیے کیونکر + خاصیت بت ایک برہمن نہین رکھتا +

نام خدا کے اور فرشتون کے اور نام مہینون کے خواہ عربی یا ہندی سوا اون کے جن کے ساتھ لفظ مونث کی سبب پایا ہو جیسے بقر عید اور تیرہ تیزی وغیرہ اور نام ملکون اور شہرون اور مقامون کے سوا اون کے جن کے آخر مین یای معروف ہو مانند دہلی وغیرہ کے مذکر ہین -

جو لفظ واسطے معشوق کے مستعمل ہی مذکر ہی گو بذات خود مونث ہو **صبا** مثل دیوانہ بہت شیدا ہی آبی کف لائے
وہ پری سیر کو جس دن لب دریا نگیا **ایضاً** وہ پری مجھ فقیر کا نہوا + نقش جب نقش بوریا نہوا **ایضاً** شائد
کہ وہ پری ہی کہین مسکرا رہا + بجلی چمک رہی ہی بہت آسمان پر + مگر رند کا کلام اسکے خلاف دیکھا گیا **رند** کریگا
عشق تصرف تو دیکھنا وہ پری + پیادہ گھر سے کھلے سر برہنہ پا آئی **ایضاً** دل بیمار شفا ہوگی ہراسان نہو + بال کھولے
ہوے وہ مرے گرد دعا کرتی ہی **ایضاً** چڑھاؤنگا گل گور مجنون پہ ای رند + نظر جب پڑی لیلی شمائل پہ پڑگی + لیکن یہ شاذ ہی —

جس لفظ کے اخیر مین ہمزہ یا الف مقصورہ یا ہای ہوز ہوا اگرچہ وہ اصل مین تا رہی اور وقف سے ہا ہوگئی ہو مذکر ہی
جیسے کھانا دعوی مسکہ سورہ وغیرہ سوا آسیا کے **گویا** مین فقیری مین بھی خوش چشمون سے ہم بستر رہا + بستر مین نے
بنایا ہی ہرن کی کھال کا **ایضاً** یہ اشارہ کر رہا ہی ہم کو حلقہ دام کا + ہی کف صیاد مین دانہ تمھارے نام کا +

الفاظ جو مرکب ہین بان بن زار ستان وغیرہ سے یعنے جو حسب قانون فارسی ہم فاعل و مفعول و ظرف زمان و
مکان وغیرہ ترکیبی ہوتے ہین مذکر ہین **وزیر** گلی تیغ و سپر باندھے پھرا کرتا تھا وہ ظالم + لڑکپن بھی نہ تھا خالی ستم سے
میرے قاتل کا **ناسخ** نخل ماتم کے سوا کچھ بھی نہوتا ہرگز + میرے اشکون سے جو سرسبز گلستان ہوتا **گویا** گیا ہوگا
گلگشت کو جب کہ وہ گل + تو گلزار پھولا سمایا نہوگا **وزیر** اپنے دروازے کی زنجیر سے باندھے ہاتھ + اب تو در کا
نہ کوئی اوسے دربان ہوگا **رند** اوس ترک شہسوار کو ہی جب سے ذوق صید + خالی شکار بند نہ نخچیر سے ہوا **نسیم**
جب اوٹھتا ہی مرے سینۂ سوزان سے دھوان + آسمان اوس کو سمجھتا ہی کہ ہمزاد آیا —

جس لفظ کے حرف اخیر کے ماقبل الف ہو مذکر ہی جیسے پیکان جہان نام وغیرہ سوا بیاض و رجان کے اور سوا
اون کے جو دوسرے کلیون کے موافق اس قانون سے الگ کیے جاتے ہین۔ ایسا ہی دباو دکھاو ستھراو وغیرہ **ظفر** اندر آ جدھر سے
وہ قدم پاؤن پڑ گیا + کو سون اودھر لون ہی کا ستھراو پڑ گیا + **ایضاً** دابو سر کسکا تم اور ہاتھ دباؤ کسکا + سب دسیل
آپکے ہین تم کو دباؤ کسکا + اپنے کوٹھے پہ چڑھ کی آپنے دیوار بلند + دیکھائے پردہ نشین تم نے دکھاؤ کسکا —

جمع عربی جو وزن پر افعال کے آتے ہیں واحد مذکر ہوتی ہی جیسے احوال احکام آداب ارباب القاب وغیرہ سوا اوقات کے

اسیر ہو گریزان کبر سے معلوم کیا تجھکو نہین + مار نخوت سی ہوا احوال کیا ضحاک کا + نسیم زمانہ مسکون سے اسے نسیم آباد ہی اب تو + بہت ڈھونڈھا مگر کوئی نہ ارباب کرم نکلا + مگر جب الگ الگ ان کا اطلاق ہو جیسے تمہارے اقوال اون کے احکام وغیرہ مومن نہین کیا تم نے احکام آزمائے + انھین باتون نے تو یہ دن دکھائے۔

جب دو لفظ ایسے مرکب ہون کہ ایک ہو جاین شق ثانی پر بلحاظ و حکم کیا جاتا ہی کہ اگر وہ مذکر ہی لفظ مذکر ورنہ مونث ہوتا ہی جیسے شب خون مذکر اور صاحب سلامت۔ سجدہ گاہ۔ سالگرہ محل سرا وغیرہ مونث۔

اگر ایک لفظ مذکر نام کسی مونث کا ہو البتہ مونث مستعمل ہوتا ہی جیسے ہیرہ۔ کافور وغیرہ نام لونڈیون کے ایسا ہی اس کا عکس لفظ مذکر کے آخر مین یا معروف بڑھانے سے یا حرف آخر کو اوس کے یای معروف سے بدل کر مونث بناتے ہین جیسے مرغ مرغی گھوڑا گھوڑی وغیرہ۔ ایسا ہی جو یا تصغیر کے لیے مستعمل ہی جیسے گڑھ گڑھی بمعنی قلعہ اور پیالہ پیالی وغیرہ یا واسطے اسم بنانے کے صفت کے آخر مین واقع ہو جیسے لال لالی خشک خشکی وغیرہ لفظ مذکر کو مونث کرتی ہی ناسخ تیر سے لگے خشک ہو جاتے ہین کیا میر ہی ہونٹھ + دیکھ او ناوک فگن خشکی لب فارکی۔

جو اسم یای معروف مین آخر ہو مونث ہی جیسے گالی انگلی پیشانی وغیرہ مگر وہ لفظ مذکر حقیقی ہو جیسے مالی وغیرہ یا وہ یا نسبتی یا صفتی ہو مانند کھاری جلالی خیالی وغیرہ کے آتش ملاحت نفریں یار کا ہی ہر سو شور عجیب لطف کا کھاری ہی یہ کنوان نکلا۔

جس لفظ کے آخر مین یا ماقبل مفتوح ہو مونث ہی جیسے مَیْ قَیْ وغیرہ۔

نام نمازون کے اور اوقات نماز کے مونث ہین جیسے نفل ظہر عصر وغیرہ سوا فرض کے۔

نام اوقات شبا روزی کے مونث ہین جیسے صبح دوپہر مغرب وغیرہ۔

نام ندیون اور دریاون کے مونث ہین جیسے گنگا جمنا وغیرہ اسیر ہم تو پیاسے ہین مئی غیر کو دے پیر مغان + اولٹی اس شہر مین بہتے ہوے گنگا دیکھی۔

نام کتابون کے مونث ہین جیسے گلستان بوستان وغیرہ آتش تصویر کھینچی اوس کے رخ سرخ فام کی

اک صفحے مین قلم نے گلستان تمام کی + سوا قرآن کے اور سوا اون کے جن کے آخر مین ہای ہوز ہو—

حاصل بالمصدر فارسی و ہندی مونث ہین جیسے برداشت نمود شست و شوع چھیڑ وغیرہ **ناسخ** لطف شراب سے ہی خبر بہین کیا کرون + برداشت ساقیا نہین مجھکو خمار کی **ایضا** گوہر گوش صنم کی آب کا ہی یہ اثر + سبزہ خط نے جو گالون پہ نمود آغاز کی + **صبا** تنگ کیا دھوتا ہی دل کو پاک کر + لے بخش شست و شو اچھی نہین + عرش تک نالے ہماری جاینگے + چھیڑ چرخ کینہ جو اچھی نہین + ایسا ہی جھیک چال بار ٹہرک وغیرہ سے سوا چلن و خلش کے اور سوا ان لفظون کے جو دوسرے کلیون کے موافق اس قانون سے الگ ہو سکتے ہین—

جو اسم وزن پر چیلک کے ہی گو کسی اعراب سے ہو مونث ہی سوا عصا کے اور سوا اوس کے جو خاص مذکر کے لیے ہو جیسا گدا یا جو موافق دوسرے کلیون کے اس سے الگ ہوتا ہو جیسے خدا لیکن بہاو نون طور پر مستعمل ہی—

جس لفظ کے حرف اخیر کے ماقبل یای معروف ہو مونث ہی جیسے دلیل کھیر کھیل بیای معروف لکیر وغیرہ سوا انگبین ہیم تیر خمیر وین شیر اور یقین کے اور سوا اون کے جو مذکر حقیقی کے لیے مستعمل ہین جیسے پیر یعنی مرشد—

ایسے ہی وہ الفاظ جو تفعیل کے وزن پر آتے ہین سوا التعویذ کے چنانچہ اوزان عربی کے ماتحت مذکور ہوتے ہین اسمای مصغر مونث ہوا کرتے ہین **ناسخ** آوارہ یون ہوا و ہوس ہین ہین پیری + جس طرح اوڑتی پھرتی ہی بڑھیا مدار کی—

اگر کسی لفظ کے آخر مین تای مصدری عربی ہو مونث ہی جیسے قسمت **ناسخ** کرتے ہو تقصیر اور روکے لیے تقصیر دراق + غافلو تم کو ملی قسمت گنہگار کی—

جس لفظ کے آخر مین تای قرشت ہو مونث ہوتا ہی جیسے بات گھات وغیرہ سوا بت کے اور سوا اون کے جن کے حرف آخر کے ماقبل حرف صحیح ساکن ہو جیسے تخت دانت دست وغیرہ—

جمع عربی جو الف و تا مین آخر ہوتی ہی اور جس کا واحد مونث ہی واحد مونث ہی جیسے کہتے ہین عنایات دیکھ لی کرامات آزما لی وغیرہ—

الفاظ جو الف و سین مین تمام ہوتے ہین مونث ہوا کرتے ہین جیسے آس گھاس ناس وغیرہ سوا الفاظ عربی کے جیسے التماس راس قیاس وغیرہ —

الفاظ جو الف و ہا مین آخر ہوتے ہین مونث ہین سوای بیاہ چاہ بمعنی کنوان اور ماہ کے اور سوا اون کے جو خاص مذکر کے لیے مستعمل ہین مثلاً شاہ یا موافق دوسرے کلیون کے اس سے الگ ہوتے ہین جیسے الہٰ

اگر علامت مصدر کے آگے حرف کاف ہو اور اوس علامت مصدر کو حذف کرنے سے حاصل بالمصدر کے صیغے حاصل کرین تو وہ مونث ہوا کرتے ہین جیسے چمک جھنک جھلک مہک وغیرہ —

حرف کاف جو واسطے تحقیر و تصغیر کے لفظ کے آخر مین آتا ہے مونث کرتا ہے صبا خیال نوک مژہ سے یہ اشتعال لک دی ہ شب فراق مین کھینچے رہا کنار چراغ + ایسا ہی گنجلک وغیرہ سوا اون الفاظ کے جو ذی روح کے لیے مستعمل ہین جیسے طفلک مردک وغیرہ —

مصادر و اسمای عربی مذکر ہوا کرتے ہین سوا بعض کے پس اس کی تفصیل کے لیے عربی اوزان معتبر کے ہر ایک کی مثال مع استثنای الفاظ شاذہ نیچے لکھی جاتی ہے

## مذکر

| | |
|---|---|
| افعال بکسر اول | گویا طائر جان کو نامہ بر کیجے + کون احسان لے کبوتر کا + غالب واے گر میرا ترا انصاف محشر مین نہو اب تلک تو یہ توقع تھی کہ وہان ہو جایگا — |
| افتعال | سوای احتیاج و احتیاط ناسخ رات مجھکو تیرے آنے سے جو مایوسی ہوئی + انتظار مرگ تھا یا اشتیاق خواب تھا — |
| افعلال | نسیم مدتین گذرین کہ اطمینان اون کا کر دیا + نالۂ بے سود نے فریاد بے تاثیر نے |
| انفعال | گویا انقلاب عشق آخر چرخ نے دکھلا دیا + یعنے وہ لیلی شمائل بھی مرا مجنون ہوا — |
| تفاعل | اسیر قیامت ہی بندھی ہے ذبح کے دم آنکھ پر پٹی + رہا دل مین تلاطم حسرت دیدار قاتل کا — |

| | |
|---|---|
| تفعل | سوای تجربہ توقع وتمنا ناسخ بہارِ گلشن دین محمداب دکھا یارب + ترصد بلبلِ دل کو ہی تفصیلِ گل کی آمد |
| فاعَل بفتح عین | سالک ترے غم مین جنون نے باطن وظاہر کیے یکسان + دل صد چاک سے بد تر ہی عالم جیب و دامان کا۔ |
| فاعِل بکسر عین | سالک نہین آتے تو نہ کہنا کہ فغان سے سالک باعث ہی عالم ایجاد ہوا لیکن یہ اکثر تابع رہتا ہی اپنے مدلول کے تذکیر وتانیث مین جیسے کہتے ہین فلان مرد عالم تھا او فلان عورت عالم تھی وغیرہ |
| فَعال | ناسخ دیکھا جو دوپہر کو جلال آفتاب کا + آیا وہین خیال کسی کی نقاب کا — |
| فِعال بکسر فا | سوای مثال کے اور نقاب مشترک ہی غالب یہ نہ تھی ہماری قسمت کہ وصال یار ہوتا اگر اور جیتے رہتے یہی انتظار ہوتا۔ |
| فَعْل بفتح فا وسکون عین | سوای جمع وبحث گویا مجھہ مین اور اوس مین اب ایسا ہی ہجوم اختلاط، دخل ہو سکتا نہین ہی بیچ مین پیغام کا۔ |
| فَعَل | سوای خبر ونظر وسحر ناسخ پاکان ازل کو نہین پروای مرض + عیسی کو ضرر کچھہ نہوا بی پدری کا غالب جان دی دی ہوئی اوسی کی تھی + حق تو یہ ہی کہ حق ادا نہوا۔ |
| فِعَل | سوای حرص ناسخ ایثار دیکھنا کہ عیان ہل اتی مین ہی + مسکین کے بعد ذکر یتیم و اسیر کا۔ |
| فِعْل | ناسخ غم دیا رنج دیا درد دیا داغ دیا + ہو سکین مجھسے عوض کیا ترے احسانون کے |
| فُعُل | ناسخ سیکڑون آہین کرون پر ذکر کیا آواز کا + تیر جو آواز دے ہی نقص تیر انداز کا۔ |
| فَعَلان | آتش ایک عالم مین ہو ہر چند مسیحا مشہور + نام بیمار سے تم کو خفقان ہی کہ جو تھا۔ |
| فِعلان | ناسخ ایک کا ہو دشمن جانی نہ کیون کر دوسرا + عرصۂ امکان نہین میدان ہی یہ جنگ کا |
| فُعلان | ناسخ نہین ہی معتقد میر اگر حاسد تو کیا غم ہی + ہوا بے سجدۂ ابلیس کیا نقصان آدم کا۔ |

| | |
|---|---|
| فُعول | ناسخ دکھائی دیگا فلک ایک نیلوفر کا پھول + ہمارے رونے سے جس دم وفور آب ہوا |
| مِفعال | ناسخ کسی دل تک سائی ہو سکے تو عرش ہی یہ بھی + عزیز وگر نہین معراج تم کو عرش اعظم کا |
| مَفعَل بفتح میم وعین ۱۲ | ناسخ رٹ ہی جس کے نام کی اوس کا نشان ملتا نہین + لامکان تک ڈھونڈھ ملا انکی مکان ملتا نہین وزیر جسم کو جنبش نہین ہوتی ہی بے تحریک روح + پاون سے راکب کے چلتا ہی یہ مرکب خاک کا۔ |
| مَفعِل | ناسخ مرا سینہ ہی مشرق آفتاب داغ ہجران کا + طلوع صبح محشر چاک ہی میرے گریبان کا۔ |
| مِفعَل بکسر میم وفتح عین ۱۲ | گویا آہ موزون کے ساتھ نالہ کرون + خوب مصرع ہی یہ برابر کا ناسخ نہ فلک انکو سمجھنا کہ برای حیدر + سات زینون کا کیا حق نے یہ منبر پیدا۔ |
| مُفَعَّل بضم میم وفتح فا وتشدید عین ۱۲ | امانت اوٹھایا خاک سے سر اوس نے مجھہ خم گشتہ کا جھک کر + ہوا اسید ہا مقدر آج اپنے بخت واژون کا۔ |
| مفعول | گویا ہی جو مضمون فتنہ انگیز اوس مین تیری چال کا + اب زمین شعر مین بھی خوف ہی بھونچال کا۔ |
| ان سب اوزانون مین ایک بات کا خیال ضرور ہی یعنے کہ جب آخر پر اون کے یای معروف ہو مونث ہوتے ہین جیسے ترقی تانی وغیرہ | |
| | **مونث** |
| تفعیل | سوای تعویذ اور تمکین کے ناسخ کہتا ہی ناز سے مجھے یوسف نجلنیے + تعبیر پوچھتا ہون اگر خواب وصل کی صبا توسن مشکین سے جب اوس ترک کے تشبیہ دی + جوڑ مین ٹھہرے نہ آہو ختن کے ہاتھہ پاؤن + جانا چاہیے کہ یہ وزن اوس کلیے سے علاقہ رکھتا ہی جو ہم کہہ آے ہین یعنے جس لفظ کے حرف اخیر کے ماقبل ہای معروف ہو مونث ہی۔ |

| | |
|---|---|
| افعال افتعال انفعال | اگر ان کے آخر مین الف ہو جیسے ابتدا التجا انتہا ایذا وغیرہ تو مونث ہین مگر شاذ جیسے ایفا اور ایسا بھی اکثر ہوتا ہی کہ جب ان مین بعد الف کے حاے حطی یا ہاسے ہوز یا عین مہملہ ہو تو بھی مونث ہوا کرتے ہین جیسے صلاح طلاع اکراہ وغیرہ — |

## اطلاع

جس کلیے مین یہ لکھا ہی کہ فلان لفظ اس سے مستثنیٰ ہی اوس کی مثال نظائر مین دی ہی —

## استعمال لفظ نے

لفظ نے علامت فاعل ہی اور فقط فعل متعدی کے ساتھ ہوتا ہی ماضی مطلق مین اور اون افعال مین کہ جن کے صیغون مین صیغۂ ماضی مطلق ہوتا ہی جیسے ماضی قریب و بعید و شرطی و تمنی وغیرہ صبا مانگ کر یار سے بوسہ مین پڑا جھگڑے مین + تھوڑی سی بات نے بھی طول بہت سا کھینچا + دزدیدہ ترے سرمے کے دنبالے پہ جس نے انکھ ڈالی ہی + تو پھر شاخ غزالان مین بھی شاخ اوس نے نکالی ہی ناسخ دھوئی گیون اشک کے طوفان سے لوح محفوظ + سرنوشت اپنی ہی ناسخ نے مٹائی ہوتی + رند موت اپنی بھی تجھے یاد جو آئی ہوتی + گورکن مٹی مین مٹی نہ ملائی ہوتی + پس مضارع و حال و استقبال و امر وغیرہ مین نہین ہوتا ہی —

کبھی اس علامت کو ضرورت کے لیے محذوف کرتے ہین پس اگر وزن شعر وغیرہ کے لیے ہو تو علامت مذکور فاعل کے ہمراہ مقدر ہوتی ہی ناسخ غیر سے کرتے ہو ابرو کے اشارے ہر دم + کبھی تلوار تو مجھ پہ بھی لگائی ہوتی + مومن دی تسلی تو وہ ایسی کہ تسلی نہ ہوئی + خواب مین تو مرے آئے وہ مگر آخر شب + اور اگر فاعل ردیف واقع ہوا ہی تو خود بذات محذوف ہوتی ہی مومن مرے کہنے پہ چل مت ہاتھ سے جانے نکالے پاؤن کیون انداز بیجا + بڑھی جان کاہی سوز نہانی جتائے زور عجز نا توانی + یعنے انداز بیجا نے اور عجز نا توانی نے — لیکن ہر حال مین موجود رہتا ہی —

جس صورت مین یہ لفظ مستعمل ہو گو مقدر ہی ہو اور مفعول مذکر واحد ہو موجود نہ بھی ہو تو فعل واحد مذکر
ہوتا ہی جیسے مین نے کیا خواہ وہ فعل متصل مفعول ہو کہ منفصل جیسے مین نے جو چیز چاہی لی اور دوسری
جمیع صورتون مین مفعول کی مطابقت کرتا ہی جنس مین بھی اور عدد مین بھی یعنے اگر مفعول مذکر ہو
فعل بھی مذکر ہوتا ہی اور اگر مونث ہو مونث اور اگر مفعول واحد ہو فعل بھی واحد ہوتا ہی اور جمع ہو تو جمع
**ناسخ** طاق ابروی صنم جس دم نظر آیا مجھے + ایک مسجد بس وہین اہ خدا تعمیر کی + **وزیر** زر دیا زور دیا
مال دیا گنج دیے + اے فلک کون سی راحت کے عوض رنج دیے + **رند** تمیز ہو تو کرے فرق دوست دشمن
مین + خدا نے آنکھین دیان دیکھ بھال لینے کو —

جب علامت مفعول جو لفظ کو یا پای جھول یا پای نون ہی موجود ہو فعل تابع مفعول نہین ہوتا
بلکہ واحد مذکر رہتا ہی **ناسخ** ہند کو آباد اوس نے کر دیا + عمر دون کو شاد اوس نے کر دیا + **ایضاً** گردن
ساقی کے آگے بارہا محفل مین رات + گردن مینا ہی کو شرم نے خم کر دیا —
جو فعل دو مفعول چاہتا ہی ثانی کا تابع ہوتا ہی جیسے ساقی نے رقیب کو مے دی اور بادشاہ نے
مجھے گھوڑے دیے **غالب** تیرے در کے لیے اسباب نشاط آمادہ + خاکیون کو جو خدا نے دیے جان و دل
و دین + گو مفعول ثانی مقدم ہو کیونکہ مفعول اول ہمیشہ علامت اپنے ساتھ رکھتا ہی اگر فعل
اوس کا تابع ہوتا ہمیشہ واحد مذکر ہونا لازم آتا —
جس فعل مرکب کا جز ثانی متعدی ہو لفظ نے اوس کے ساتھ مستعمل ہوا کرتا ہی لیکن فعل واحد مذکر
رہتا ہی **مومن** بات کہنے مین رو دیا مین نے + جو جواب آیا سو دیا مین نے + اور جب دونون جز متعدی
ہون اعم اس سے کہ ایک ہی مصدر سے ہون یا مغایر سے اون کا وہی حکم ہی جو مفرد کا ہی **نسیم** جب دیکھی
بکھی کے سوار آستی نہین + بل لے لیا مزاج نے کچھ زلف یار کا + ایسا ہی رو دی کھا لی وغیرہ + اور جب
جز اول متعدی ہو اور جز ثانی لازمی تو اوس کے ساتھ نے غیر مستعمل ہی جیسے بھول گیا کر سکا دے چکا وغیرہ

اسیر مضمون کہان نزاکت جانان کا اے صبا + سارے ورق مین مصحف گل کے اولٹ گیا ایضاً
جب ہاتھہ مینے سبزۂ خط کو لگا دیا + بولے کہ ان دنون ہی بہت تم کو چڑ گئی صبا نہ اوٹھنا تھا نہ اوٹھا
کوی یار سے بندہ + زمین وہ پکڑی کہ ہفت آسمان اوٹھا نہ سکے ـ

فعل مرکب جو بجہت ترکیب کے استمرار اور دوام کے معنے کرتا ہی اوس کے ساتھہ نے نہین آتا غالب نے صفر
ہی گذرتی ہی ہو گرچہ عمر خضر + حضرت بھی کل کہینگے کہ ہم کیا کیا کیے صبا شب غم مین کے مرنا لون سے لگی
دل پر چوٹ + چھاتی کوٹا کیے گھڑیال بجانے والے + ایسا ہی کھانے لگا وغیرہ کہ اس مین ابتدا ہی
معنے استمرار کے ساتھہ وزیر ہم سے کا ہیدن کو اوس سے ذرا اوٹھایا کس لیے + آسمان تنکے لگا چننے مگر مجنون ہوا ـ
جب دو لفظ ایسے مرکب ہون کہ لازمی کے معنے کرین اون کے ساتھہ نے غیر مستعل ہی جیسے کھائی نیا کینے پایا وغیرہ ـ
جو لازمی کہ ترکیب سے متعدی معلوم ہوتا ہو لفظ نے اوس کے ساتھہ غیر مستعمل ہی مثلاً لانا کہ اصل مین لے آنا ہی
چنانچہ اس شعر مین مؤمن اگر مشہور ہوا فسانہ اپنی بت پرستی کا + برہمن کیا عجب ایمان لے آدین
بنارس مین رند نہ ملا جب کہ نامہ بر کو جواب + پرزے پرزے خط کے مرے اوٹھا لایا + صبا ہم وہ مے کش ہین
کہ ساغر جو ہمارا توڑا + محتسب کے لیے قاضی کا پیادہ لائے ـ

بعضے افعال اگرچہ مفعول نہین چاہتے لیکن علامت فاعل اون کے ساتھہ متعدی کی سی رہتی ہی
جیسے کوسنا دھارنا موتنا وغیرہ مگر فعل اون کا واحد مذکر ہی رہتا ہی جان دوگانا جان کی بچی نے
موتا مجھہ نمازی پر + میاں تر ہوئی ساری پڑا آدھا بدن دھونا + اور بعضون کے ساتھہ علامت مفعول
ہوتی ہی لیکن چونکہ وہ اصل مین متعدی نہین ہین علامت فاعل مستعمل نہین ہوتی جیسے ہم تم کو
روتے ہین رند تھا کون آگے لاش پہ ہوتا جو نوحہ گر + ہان نے کسی تو آج تلک مجھکو روئی ہی ـ

بعضے الفاظ لازمی اور متعدی دونون طور پر مستعمل ہین پس لفظ نے اون کے ساتھہ موافق موقع
اور مقام استعمال کے لایا جاتا ہی جیسے سمجھنا نسیم وہ چھوٹ پہ تھی یہ میل سمجھے + بازی جو سپر کی کھیل سمجھے

**آتش** بس کہ تھی اوس سے عیان سینۂ عارف کی صفا + چہرۂ یار کو سینے دل روشن سمجھا + لٹنا لٹانا **صبا** خاک پاے قیس سمجھین دیکھنے والے ہین + ای جنون اب کی تو ایسا ہی لٹانا چاہیے **ایضاً** ساقیا ابکی بڑے زورون پہ ہین ہم مے پرست + چل کے واعظ کو سر منبر لٹانا چاہیے + لہرانا **امانت** متلاطم جو ہوا چشمۂ حسرت یکسر + داغ دل دھونے کو لہرا کے چلا دریا پر + **صبا** لہراتا ہے دل کو رخ رنگین کا خط سبز + سر سبز ہمیشہ رہے گلزار تمہارا + ایسا ہی پلٹنا **ظفر** خط مین جب آپنے تحریر سراسر پلٹی + مین نے جانا مری تقدیر سراسر پلٹی + شرمانا جیسے مین بات کہتے شرماتا ہون اور **آباد** دل جلاتا ہے نہایت سوز ہجر اوس ماہ کا + اخگر دو رخ کو شرماتا ہے شعلہ آہ کا + بدلنا جیسے میرا دل بدلا اور **آتش** زمین چمن گل کھلاتی ہے کیا کیا + بدلتا ہے رنگ آسمان کیسے کیسے + بھولنا جیسے مین آپ کو بھولا اور **سحر** پانیتی راتون کا سونا بھی تمھین بھول گیا + وہ دو پٹی کا بچھونا بھی تمھین بھول گیا + اٹینا ٹینا جیسے بتی ٹینی یعنے بٹ دینا روٹی ٹینی اور **ظفر** اب قافیہ و بحر ظفر پھیر غزل لکھ + بٹ جاے نہ جا نسے ترے دھیان کسی کا + چلنا جیسے لات چلنی اور راستہ چلنا یا ہوا چلنی - بھرنا جیسے شیشہ بھرا یعنے پر ہوا اور اوس نے پانی بھرا - تھوکنا جیسے دنیا کو تھوکا یعنے التفات بحقارت کیا یا لہو تھوکا اور مین نے تھوکا - اوگلنا جیسے تلوار اوگلی یعنے نکل آئی اور سانپ نے من اوگلا - پکڑنا جیسے گلا پکڑا یعنے آواز بیٹھی اور اوس نے ہاتھ پکڑا -

بعضے شعراے ہند خلاف قانون بعضے مصادر کے ہمراہ لفظ نے استعمال نہین کرتے ہین چنانچہ -

| | |
|---|---|
| بولنا | چونکہ یہ لازمی ہے بمعنی سخن کردن لہذا جب بجاے متعدی کے مستعمل ہوتا ہے تو بھی اوسی قیاس پر اس کے ساتھ نے نہین لاتے ہین **نسیم** بولی وہ کہ ہم تابین تعبیر دل سوزی کریگا کوئی دلگیر + |
| بھولنا | **آتش** تیری جو یاد اے دل خواہ بھولا + باللہ بھولا واللہ بھولا اسیر اوی عشق ہے یہ عرصۂ شطرنج نہین + نقد جان ہار گیا چال جو انسان بھولا - |

| | |
|---|---|
| جھپٹنا | نسیم اک بلی جو جھپٹی چوہے کو بھانپ + نیولے نے بھگا دیا دکھا سانپ + |
| جیتنا | مومن عدو کی عشق بازی آشکار ا + غرض یہ ہی کہ تم جیتے مین ہارا + |
| سمجھانا | نسیم اک دن ہیجڑا اوڑا کے لائی + حسن آرا کو وہ کل سمجھائی + |
| نکالنا | نسیم سن لی قیدی کی زار نالی + زنجیر کے بیچ سے نکالی + |
| ہارنا | نسیم پانسے کی بدی ہی آشکارا + راجہ نل سلطنت ہی ہارا + |

جانا چاہیے جہان یہ لکھا ہی کہ نے مستعمل نہین ہوتا اوس سے کچھ یہ مراد نہین کہ محذوف رہتا ہو یا بباعث موانع عارضی کے عمل نکرتا ہو بلکہ ویسے افعال کے ساتھہ لانا اوس کا قطعاً ناجائز جانتے ہین۔
اب وہ مثالین جو ان قوانین سے مستثنی ہین یا مشترک جنس رکھتی ہین یا معنے کی تبدیل سے اون کی جنس بھی بدل جایا کرتی ہی جیسا کچھہ ہم دیباچے مین وعدہ کر آئے ہین اگلی ساری پابندیون کے ساتھہ لکھی جاتی ہین

# نظائر الفاظ

## باب الف

| لفظ | [illegible] | استاد | نظیر شعر | |
|---|---|---|---|---|
| آب | مذکر | ناسخ | گیا جو اوس کے کوچے مین تا چشم تر آب آیا | حرم سے لاتے ہین جس طرح زائر آب زمزم کا |
| آب عنصر | مذکر | آتش | تشنگی کرتی جو مشتاق دم خنجر مجھے | آب ہن شیر دایہ کی حلاوت مانگتا |
| آب [illegible] | مونث | ناسخ | کہین دیکھی ہی شاید آبداری تیرے دانتون کی | کہ مارے شرم کے پانی سے ہی آب گہر پتلی |
| آب | مونث | آتش | جا ہے موتی سے اکاش مین گردن رکھتا | آب ابرو کے ہر اک بال مین تلوار کی تھی |
| آب آتشین | مذکر | آتش | مبارک کشتیان مے کی تباہ ہند کو ہون | جہازون مین فرنگستان سے آب آتشین آیا |
| آب جو | مونث | آتش | چمن مین صبح کو جا کر نہ منہ کھاتا تھا | بزنگ آئینہ حیران ہی آب جو تیری |

| لفظ | تذکیر | استاد | نظیر — شعر | |
|---|---|---|---|---|
| آب حیوان | مذکر | ناسخ | خط سے دونی ہوگئی اوس کے دہن کی آب و تاب | خضر کے فیض قدم سے آب حیوان بڑھ گیا |
| آبرو | مونث | آتش | زمانے مین کوئی تجھسا نہین ہے سیف زبان | رہیگی معرکے مین آتش آبرو تیری |
| آب و تاب | مونث | صبا | عیان جو یار کے دانتون کی آب و تاب ہوئی | غریق سیل فنا موتیون کی آب ہوئی |
| آب و دانہ | مذکر | رند | شکر کر قید سے صیاد کے جو تو رہا | آب و دانہ ترا او بلبل شیدا اوٹھا |
| آب و ہوا | مونث | اسیر | نالے کرنے سے مرے آنسو بہانے سے مرے | اور ہی آب و ہوا ہے گلشن ایجاد کی |
| آتش | مونث | ظفر | تبخالے کیون نہ دل مین پڑین آہ نفس کے ساتھ | اف دل مین ہے کہ آتش فرقت بھری ہوئی |
| آرام | مذکر | صبا | بے تابی دل نے بغل گور جھکائی | آرام نہ ہرگز کسی پہلو نظر آیا |
| آرزو | مونث | وزیر | مرغ بے بال و پر ہون اے صیاد | آرزو ہے کسی رہائی کی |
| آروغ | مذکر | ظفر | کل ایک حریص نے تخفیف وقت پر جو لی | عجب کیا ظفر آروغ یہ آروغ کیا |
| آزار | مذکر | مومن | سم کھا موے تو درد دل زار کم ہوا | بارے کچھ اس دوا سے تو آزار کم ہوا |
| آس | مونث | مومن | کیسی قسمت ہماری پھوٹ گئی | تیرے ملنے کی آس ٹوٹ گئی |
| آسامی | مونث | ظفر | پڑی ہے ہر رہ الفت پہ نہین اوس کی نگاہ | ڈھونڈھتا ہے کوئی آسامی وہ رہزن اونچی |
| آستان | مذکر | ناسخ | برنگ پنجۂ خورشید نقش پا ہے ترا | بلند بام فلک سے ہے آستان اپنا |
| آستین | مونث | مومن | یہان دم نہین شوق سے قتل کر | مرے خون سے تر آستین ہو چکی |
| آسمان | مذکر | رند | وہ ہون غیور لونگا نہین ایسے سفلے سے | اگر زمین بھی گرنے کو آسمان دیگا |
| آسن | مذکر | آتش | کرتا ہے مجھ سے ابلق ایام شوخیان | پہچانتا نہین مگر آسن سوار کا |
| آسن | مونث | ناسخ | کیا گداز دل ہیچ جاتی ہے حدت طبع کی | دیکھ لو تیزی مین ہے محتاج آسن آب کی |

| لفظ | تذکیر | استاد | نظیر — شعر | |
|---|---|---|---|---|
| آسیا | مونث | اسیر | نہ ٹوٹتا کسی دانے کا دل وہ احمق ہون | جو آسیا مرے سنگ مزار کی ہوتی |
| آشیان | مذکر | ناسخ | چل کے ناسخ گلشن شیراز کو آباد کر | آشیان ویران پڑا ہی بلبل شیراز کا |
| آغاز | مذکر | آتش | خبر اول و آخر نہین مطلق آتش | نہ تو انجام ہی معلوم نہ آغاز اپنا |
| آغوش | مذکر | رند | مین وہ محروم محبت ہون لڑکپن مین بھی | وا کسی نے نہ مرے واسطے آغوش کیا |
| آغوش | مونث | ظفر | شاہد مقصود ہی کس کی بغل مین اے ظفر | دیکھ ہی آغوش چرخ پیر بھی خالی پڑی |
| آفتاب | مذکر | ناسخ | آج ذرے کو آفتاب ملا | کہ مجھے ساغر شراب ملا |
| آفتاب [illegible] | مذکر | امانت | اثر ہی گنجفے مین بھی سیاہ بختی کا | ہماری بازی مین کب آفتاب آتا ہی |
| آگ | مونث | رند | پوچھو نہ جلن کا دل کی احوال | اک آگ پڑی ہی دہک رہی ہی |
| آمد | مونث | ناسخ | آئی برسات اب ہی آمد ساقی گلفام کی | ہا لب مینا ہی دل مشتاق آمد جام کی |
| آمد آمد | مونث | مومن | ہو سواری تو سلیمان کی ہو | آمد آمد کسی ذی شان کی ہو |
| آمد و شد | مونث | اسیر | آمد و شد نفس چند کی بیکار نہین | حال آئندہ و رفتہ کی خبر دیتی ہی |
| آن | مونث | مومن | مین آیا جو تن مین جان آئی | دیکھا تو نظر مین آن آئی |
| آن [illegible] | مونث | مومن | ہر دم لب پر جان حزین تھی | ہر آن آن بازپسین تھی |
| آن [illegible] | مونث | ظفر | اوس طرح دار کی ہی آن نکیلی ایسی | جو نظر باز ہین ان کی ہی نظر مین چبھتی |
| آنچ | مونث | رند | شعلہ رخسار ہمیشہ سے رہے مد نظر | آنکھین سینکا کیے ہم آنچ پہ انگارون کی |
| آنسو | مذکر | ناسخ | لہو سارے بدن کا کر دیا ہی خشک فرقت نے | مگر اے آہ تجھسے خشک آنسو ہو نہین سکتا |
| آنکھ | مونث | آتش | کج نگہ تو نے تو کی ہم سے کدے کھینچے ہین | آنکھ اپنی بھی صنم سوے خنجر ابھرتی ہی |

| لفظ | تذکیر | استاد | نظیر — شعر | |
|---|---|---|---|---|
| آواز | مونث | ناسخ | سینہ کوبی مین نے دوی ہین جن کی بولا صنم | کیا خوش آیندہ یہ آواز دہل ہی دو کی |
| آہ | مونث | رند | اوس بت کے دل سر مین تاثیر کی جا کر | حق ہی یہ مری آہ رسا کام کر آئی |
| آہن | مذکر | نسیم | صورت سوزن بنا کر بخیہ گر کے ہاتھہ مین | بوسہ چاک جگر لینے کو آہن آگیا |
| آہو | مذکر | آتش | سگ کو سے شکار اوس کا تہا جن نگہ کرتے | نہ شہر ہند تک زندہ کوئی آہوی چین آیا |
| آیا | مذکر | ناسخ | چشم زاہد مین ہون گو خوار گناہون سے مگر | مغفرت کا تو مری شان مین آیا او ترا |
| آیات | مونث | ناسخ | خط نورستہ نہ قرآن کو کر دے منسوخ | لوح محفوظ سے اوتری ہی یہ آیات نئی |
| ابا (انکار) | مونث | اسیر | دشمنی اس آدم خاکی سے عین کفر ہی | کی جو سجدے سے ابا ابلیس مرتد ہو گیا |
| ابتدا | مونث | وزیر | ہوا ہی عشق تازہ ابتدای آہ ہوتی ہی | مبارک طفل دل کی آج بسم اللہ ہوتی ہی |
| ابجد | مونث | آتش | گذرا مجاز سے تو حقیقت کھلی مجھے | قرآن کا سامنا تھا جو ابجد تمام کی |
| ابر | مذکر | مومن | رو رو کے دعا کر اک ذرہ دیکھیہ | کیا ابر کرم ہی سر پہ چھایا |
| ابرو | مذکر | رند | دیکھہ تو کتنے گلے کٹتے ہین تلوارون سے | تو ہلا بیٹھہ کسی روز تو ابرو اپنا |
| ابرو | مونث | ظفر | دیکھنا بھونچال سے ہلجا لگا سارا جہان | اک ذرہ ابرو اگر اوس فتنہ گر کی ہلگئی |
| ابلق (گھوڑا) | مذکر | رند | لگایا راہ پہ ہر طرح اوس کو شہسوارون نے | اگرچہ ابلق ایام کیا کیا باگ پر جھٹکا |
| اُتار | مذکر | ناسخ | یہی وظیفہ ہی دن رات مجھکو مستی مین | چڑھاؤن جام کوئی نشہ کا اوتار آیا |
| اُتو | مذکر | ناسخ | دست نازک سے لگائین لیے تو تلوارین جو آج | کیا ہمارے رخت عریانی پہ اتو ہو گیا |
| اُجاغ (چولہا) | مذکر | ناسخ | تپ غم کے اثر سے گرم ہو جاتا ہی دل آتش | جو مفلس ہین بنا تی ہین اجاغ اکثر گلی کا |
| اجل | مونث | مومن | مین اور اوس کو بلاؤن نگار روز وصل مین | اجل بھی کرنے محبت کا امتحان لگی |

| [illegible] | [illegible] | استاد | نظیر شعر | |
|---|---|---|---|---|
| اچار | مذکر | جان | دوگانا جان تمھین انگنا صہینا ہی | نہ کھاؤ گرم نگوڑا اچار ہوتا ہی |
| احتیاج | مونث | اسیر | پھیلی ہی روشنی ترے حسن شباب کی | عالم مین احتیاج نہین آفتاب کی |
| احتیاط | مونث | اسیر | دامن بچا کے چلتے ہو میرے غبار سے | کیا احتیاط آپ کو اللہ ہو گئی |
| احسن القصص | مذکر | آتش | حافظ رخ کتابی محبوب کے ہین ہم | یہ احسن القصص ہی ہمین یاد ہو گیا |
| احکام | مذکر | جان | رنڈی نہ کربلا مین کوئی جائے ابوا | حاکم کا لکھنؤ کے یہ احکام ہو گیا |
| احوال | مذکر | اسیر | ہو گر زبان کبر سے معلوم کیا تجھکو نہین | مار نخوت سے ہوا احوال کیا ضحاک کا |
| اختر | مذکر | ناسخ | گرچہ ہم بستر ہین ہم تم پہ بہم روٹھے ہوے | آج کیا جب نا ہین اپنے بخت کا اختر گیا |
| اخگر | مذکر | مومن | داغ دل نکلینگے تربت سے مری جون لالہ | یہ وہ اخگر نہین جو خاک مین پنہان ہو گئے |
| ادا | مونث | مومن | ہو نہ لے تاب ادا تمھاری آج | ناز کرتی ہی بے قراری آج |
| ادب | مذکر | آتش | ادب تا چند اے دست ہوس قاتل کے دامن کا | سنبھل سکتا نہین اب دوش سے بوجھ اپنی گردن کا |
| اذان | مونث | اسیر | رہا ہی یاد ابرو مین مجھے شغل فغان برسون | وہ مومن ہون کہ دی ہی مین نے مسجد مین اذان برسون |
| اِذن [illegible] | مذکر | اسیر | اورون کو اوس نے اذن دیا بار عام کا | ہم ڈھونڈھتے ہین دور سے موقع سلام کا |
| ارباب | مذکر | نسیم | زمانہ مسکون ہے اے نسیم آباد وہی اب تک | بہت ڈھونڈھا مگر کوئی نہ ارباب کرم نکلا |
| ارغنون | مذکر | آتش | مجھ صوفی کے جو نعرہ سے حال اوس کو آگیا | مطرب نے نکرے سے سر مرے ارغنون کیا |
| ارغوان | مذکر | آتش | ترے شہید کا دھوکا تھا دیکھا لے تربت | جو کربلا کے معلے مین ارغوان ہوتا |
| ارگن | مذکر | اختر | رقص سے یار پر پامال ہین اہل فرنگ | ٹھوکرون سے اوس بت خود کام کے ارگن بجا |
| ارمان | مذکر | ناسخ | لی جان خدا نے کسی بت نے نہ کیا قتل | نکلا نہ دم مرگ بھی ارمان ہمارا |

| لفظ | جنس | استاد | نظیر — شعر | |
|---|---|---|---|---|
| اژدحام | مذکر | آتش | وہ کون ہے جو نہیں اون کو دیکھنے آتا | نظارہ بازون سے اک اژدحام ہوتا ہے |
| اژدر | مذکر | اسیر | شام فرقت کی سیاہی ہے فلک پر دوڑی | مین یہ سمجھا کہ کسی کوہ سے اژدر اترا |
| اسباب | مذکر | اسیر | راہ بھر کھکے یہ رہزن کو دیا دم ہم نے | تو ہی مالک ہے یہ اسباب سفر کس کا ہے |
| اسپ | مذکر | صبا | کس طرح سے ہونے حسون کو فروغ | اسپ چوبی چراغ پا ہے ہوا |
| استخوان | مذکر | آتش | منڈلاتے ہین کیون یہ ہما چیل کی طرح | شاید وہان سنگ سے مرا استخوان گرا |
| اسم اعظم | مذکر | آتش | دہن اوس رو کتابی مین ہے پر ناپیدا | اسم اعظم وہی قرآن مین نہان ہے کہ جو تھا |
| اشک | مذکر | رند | لہو بہتا ہے چشمون سے نہ اشک آنکھون مین آتا ہے | ہوا ثابت مرا زخم جگر پانی چراتا ہے |
| اصلاح | مونث | آتش | شاعر ہون کو سیب زنخدان ہو سو نکتا | اصلاح رہتی ہے مجھے اپنے دماغ کی |
| اطلاع | مونث | ناسخ | دیکھتا ہے قاصد نامہ نہ سنتا ہے پیام | کس طرح ہو اطلاع اوس کو ہمارے حال کی |
| اُف | مذکر | آتش | سوزش دل سے زبان کو نہ ہوئی آگاہی | اُف کیا منہ سے نہ ہم نے نہ کھلا راز اپنا |
| اُف | مونث | مومن | بے گنہ مجھکو ستایا اوس نے | اُف نکی تو بھی جلایا اوس نے |
| افسر ج | مذکر | ناسخ | کشور فقر مین مین برہنہ سر شاہ ہوا | سلطنت کا مرے سر پر جو نہ افسر آیا |
| افسون | مذکر | گویا | دیکھتے ہی زلف کا مضمون ہاتھ آیا مرے | مجھکو سنبل کا نظارہ سانپ کا افسون ہوا |
| افغان | مذکر | مومن | گر وہان بھی یہ خموشی اثر افغان ہوگا | حشر مین کون مرے حال کا پرسان ہوگا |
| افیون | مونث | وزیر | گلشن مین کیا اشارہ کیا خال یار نے | افیون باغبان کو دی کوکنار نے |
| اکسیر | مونث | مومن | کرامت ہے رخ زرد آپکے دل تفتہ کا ورنہ | کہین منتی سنی ہے آج تک اکسیر شیشے کی |
| اُگال | مذکر | امانت | یار جڑتا ہے لعل مین یاقوت | جب لبون مین اُگال آتا ہے |

| لفظ | تذکیر | استاد | نظیر — شعر | |
|---|---|---|---|---|
| اُولجھاؤ | مذکر | ظفر | سلجھیگا کیونکہ دیکھیے دل زلف یار سے | بے طرح اس مین اوس مین ہی الجھاؤ پڑ گیا |
| التجا | مونث | آتش | پیش از سوال دون مین نکیرین کا جواب | ہی التجا زبان سے مجھے اتنے کام کی |
| التماس | مذکر | مومن | فلک رس ہی غوغا مناجات کا | کرون التماس اپنی حاجات کا |
| الف | مذکر | آتش | مل نہین چلتے ہین کج طبعون سے ہر گز راست باز | چین پیشانی سے باہر ہی الف آزاد کا |
| القاب | مذکر | آتش | یار کو تم سے محبت نہین تو اے آتش | خط مین القاب یہ پھر مشفق من ہی کس کا |
| الم | مذکر | مومن | اب تلک بھی تو ہی غم ویسا ہی | اب تلک تو ہی الم ویسا ہی |
| امام | مذکر | ناسخ | بجاے دانہ ہین ساقی جو دانہ انگور | ہم اپنے دانے مین ڈالین امام شیشے کا |
| امان | مونث | غالب | گرم فریاد کیا شکل نہالی نے مجھے | تب امان ہجر مین دی برد لیالی نے مجھے |
| امر سہل | مذکر | نسیم | غیر ممکن ہی کہ آسان ہو سکے | رہگیا جو امر مشکل رہگیا |
| امنگ | مونث | اسیر | کیا ہی مردہ فلک نے مگر ہی دل زندہ | وہی امنگ ہی پیری مین نوجوانی کی |
| امید | مونث | مومن | خیال زلف مین جو درفتگی نے قہر کیا | امید تھی مجھے کیا کیا بلا کے آنے کی |
| اناج | مذکر | اختر | کیسے شیطان بنگئے دہقان | کیون نہ بہکا ین گر اناج ہوا |
| انار | مذکر | ناسخ | لب سرخ پستہ فرقن سیب آنکھین ہین بادام | کھلے جو دانت ہنسی مین نظر انار آیا |
| انبار | مذکر | اسیر | آمد سے کس کی ہی یہ گل افشان چراغ گور | پھولون کا میری خاک پر انبار ہو گیا |
| انتظار | مذکر | ظفر | میری آنکھین ہین کھلی بعد فنا بھی دیکھیو | اور کیا ہو گا تمھارا انتظار ایسا تو ہی |
| انتہا | مونث | آتش | مونہ دینا مجھکو بے دردی ہی اب ساقیا | ابتدا جاڑے کی ہی اور انتہا برسات کی |
| انجام | مذکر | ظفر | آغاز محبت کو تو ہان سمجھے ہم اچھا | اچھا پر اس آغاز کا انجام نہ پایا |

| لفظ | جنس | استاد | نظیر — شعر | |
|---|---|---|---|---|
| انداز | مذکر | گویا | بزنگ گل جگر ہوتے ہین ٹکڑے سننے والون کے | نیا انداز ہی بلبل ہمارے شیون دل کا |
| اندام | مذکر | وزیر | ہی آب وخاک ونار وہوا مین بھی تفرقہ | اس درجہ اضطراب مین اندام ہوگیا |
| اندھیر | مذکر | وزیر | زلفون نے دل کو چھین لیا رخ کی دید مین | لوٹا ہی دن ہارے یہ اندھیر ہوگیا |
| انسان | مذکر | ناسخ | شیر سے تا شربت مرگ ایک سی تلخی ہی یہان | غم لگا کھانے وہین انسان جہان پیدا ہوا |
| انگبین | مذکر | ناسخ | میرے مولا کو امیر النحل ملنا تھا خطاب | خانۂ زنبور مین تب انگبین پیدا ہوا |
| انگشت | مونث | اسیر | دعوی خون ہمین درکار ہی کیا حشر کے دن | سرخ مہندی سے ہی انگشت شہادت تیری |
| انگشتر | مونث | اسیر | جو دہن ہی نقش ہی اوس مین سمجھا نام کا | کوئی انگشتر جہان مین نئے نگین ملتی نہین |
| انگیا | مونث | امانت | یہان گرہ کھل گئی دل کی ادھر انگیا مسکی | لب نازک سے صدا آنے لگی بس بس کی |
| اوجھڑ | مونث | سحر | ابرو کی یہ جنبش ہی کہ تلوار کی بلچپ | پتلی کی یہ گردش ہی کہ اوجھڑ ہی سپر کی |
| اوس | مونث | نسیم | لہرا لہرا کے اوس چہا لی | بن مین کالون نے رات کالی |
| اوسان | مذکر | اسیر | آنکھین ہین مین نے کھولدین نظارے کے لیے | ہنگام قتل یہ مجھے اوسان آگیا |
| اوقات | مونث جمع | آتش | سائل دولت دنیا ہون مین اے آتش کیا | گنج قارون سے بھی اوقات نہین کٹتی ہی |
| ایاغ جمع | مذکر | ناسخ | مے سے روشن رہی ایاغ اپنا | گل نہ ہوسا قیا چراغ اپنا |
| ایجاد | مذکر | نسیم | قبر پر آیا ہی دینے کو مبارک باد مرگ | یہ نیا ایجاد ہی میرے ستم ایجاد کا |
| ایذا | مونث | رند | نالہ کیسا آہ نہین کی نہ | کیا کہو تجھ بن ایذا گذری |
| ایمان | مذکر | نسیم | مجھکو باتین تری تاثیر کرین کیا واعظ | پاس ہی اوس بت کافر کیش کے ایمان میرا |
| اینٹ | مونث | ناسخ | سوا ہی حسرت زمین مجھ سے کیا سنا سب سے | اگر لگوا ئین اینٹین قبر مین وہ چاہ سنے کی |

| لفظ | تذکیر و تانیث | استاد | نظیر — شعر | |
|---|---|---|---|---|
| | | | **باب بای موحدہ** | |
| باب | مذکر | ظفر | شاہ مقصود تک پہونچینگے کیونکر دیکھیے | بند ہی باب تمنا ہی غضب کھلتا نہین |
| بات | مونث | آتش | دل لگی اپنی ترے ذکر سے کس رات نہ تھی | صبح تک شام سے یا ہو کے سوا بات بھی تھی |
| باد | مونث | ناسخ | باغ مین آج جو اوس گل کی سواری آئی | شور بلبل نے کیا باد بہاری آئی |
| بادام | مذکر | رند | بے مغز ہی جو کرتا ہی پھر اوس سے چشم چار | شرمندہ لاکھ مرتبہ بادام ہو گیا |
| بادبان | مذکر | ظفر | جہاز چشم تباہی مین آ گیا جو ہین | فرہ کا باد مخالف سے بادبان ٹوٹا |
| بادل | مذکر | اسیر | مکان یار دریا بنگیا ہی میرے رونے سے | یہ پرے بادلے کے ہین کہ بادل گھر کے آیا ہی |
| بادہ | مذکر | ناسخ | چشم حیران جام کو اوس چشم میگون نے کیا | بادۂ گلرنگ بھی پانی سے پتلا ہو گیا |
| بار | مذکر | ناسخ | سنا نہین کوئی اوس سحر حسن سا نازک | کہ کان سے نہین اوٹھتا ہی بار بالی کا |
| بار | مذکر | اسیر | جب قیامت مین اژدہام ہوا | ہم یہ سمجھے کہ بار عام ہوا |
| باران | مذکر | ناسخ | ہی برنگ برق ہنسنا آدمیت سے بعید | سالہا باران غم سے گل آدم ہوا |
| بارتنگ | مونث | اسیر | شہید عشق ہون کس کے دہان تنگ کا مین | بجاے سبزہ لحد مین جو بارتنگ لگی |
| بارش | مونث | آباد | کوی جانان تک رسائی کیون نہو اپنی محال | اشک کی بارش جدا بارش جدا برسات کی |
| باڑ | مونث | ظفر | پیار سے جھڑکی کبھی وہ بیٹھتے تھے ہمین | اے ظفر یہ گالیون کی باڑ سی جھڑتی تھی |
| باڑہ | مونث | ناسخ | ہجر مین سینے سے لگاتے ہی ہوا صدمہ مجھے | ہر لب فنجان مرا باڑہ ہی تلوار کی |
| باز | مذکر | اسیر | تری نگہ سے طیور فلک پہ چھپتے ہین | بلند ہو کے ہوا مین یہ باز ڈوب گیا |
| بازار | مذکر | مومن | تو کسی کا بھی خریدار نہین پر ظالم | سرفروشون کا ترے کوچے مین بازار لگا |

| لفظ | تذکیر | استاد | نظیر شعر | |
|---|---|---|---|---|
| بازو | مذکر | ناسخ | آج مولد ہی جناب حیدر کرار کا | ہوگیا بازو زبردست احمد مختار کا |
| باغ | مذکر | ناسخ | گل کہین دیکھا نہ مین نے داغ حسرت کے سوا | میرے اشکون سے مگر باغ جہان شاداب تھا |
| باگ | مونث | ظفر | دشت مین اپنے ہمارے توسن وحشت کی باگ | اوٹھہ گئی اے خار دامنگیر پھر سکتی نہین |
| بال (بمعنی شگاف) | مذکر | امانت | خط کے رخ کا خیال آتا ہی | دل کے شیشے مین بال آتا ہی |
| بال (بمعنی گیسو) | مذکر | اسیر | کنگھی کے جانتا ہون کہ توڑینگے دانت وہ | بیکا جو گیسوون کا کوئی بال ہوگیا |
| بال (بمعنی پر) | مذکر | غالب | مین عدم سے بھی پرے ہون ورنہ غافل بارہا | میری آہ آتشین سے بال عنقا جل گیا |
| بام | مذکر | صبا | منزل جانان مین جائینگے کمندآہ سے | اے صبا بام حقیقت نردبان کوتاہ نہین |
| باندھنو | مذکر | رشک | ہون وہ سرگشتہ جسے ہوش سروسامان نہین | باندھنو یارو لگی باندھا ہی سر دستار کا |
| بانگ | مونث | نسیم | شیرین کو گور مین تھا تصور یہی مدام | تا چرخ بانگ ماتم فرہاد جائیگی |
| بت | مذکر | ناسخ | تو وہ بت ہی کہ اگر دیر مین جا تا اکدم | مثل ناقوس اک اک بت ہین نالان ہوتا |
| بحث | مونث | صبا | سخت باتون کا تری کیا ذہن آب | بحث ہونی وو بہ دوا اچھی نہین |
| بحر | مذکر | اسیر | خواہان آب ہین جب مین حزن ہوا | موجون سے بحر اور بھی چین بر جبین ہوا |
| بخار ([illegible]) | مذکر | ناسخ | یہ نازکی کے ہین معنے کہ باغ مین گل | قریب آتش گل جب گیا بخار آیا |
| بخار ([illegible]) | مذکر | صبا | بحث نالہ رہی مرغان چمن سے کیا کیا | اے صبا پر نہ بخار دل نالان نکلا |
| بخار ([illegible]) | مذکر | آتش | ہفت آسمان پھکے جو مردود آہ سے | کیا کیا بخار دل سے بخار زمین چلا |
| بخت | مذکر | مومن | سب تا بہ فتنہ چونک پڑے تیرے عہد مین | اک میرا بخت تھا کہ وہ بیدار کم ہوا |
| بد دعا | مونث | رند | پڑ جائیگا کہین کبہی عاشق کا کوسنا | مرجاوگے جوان اگر بد دعا لگی |

| لفظ | تذکیر و تانیث | استاد | نظیر — شعر | |
|---|---|---|---|---|
| بدن جسم | مذکر | رند | بتا و رند ہم کو دل پہ کیا صدمہ گذرتا ہی | کئی دن سے ہی منہ او ترا تمھارا او بدن پہ جھٹکا |
| بدن جسم | مذکر | آتش | زال دنیا تنگ کرتی ہی نہایت ہی مجھے | ہی مگر اس بیوا کا کیا بدن فولاد کا |
| برن جسم وغیرہ | مذکر | جان | بن کے بگڑی بات کیا قسمت ہی تابرن جان کی | چاند سا بر آ کے دروازے پہ کیسا پھر گیا |
| بر سینہ | مونث | مومن | کہان تک سوز شوق ہم کناری | کرے یون گرم جا بر مین ہماری |
| برات جمع | مونث | اسیر | کبھی شادی کی نہ شادی ہوا رنج کا رنج | مردے نکلے مرگھر سے نہ براتین آئین |
| برتن | مذکر | جان | چڑھائے آوے مین جب ہین کمہار نے برتن | یہ دیکھا اوس نے کہ سو پکے ایک کچا ہی |
| برسات | مونث | آتش | جن دنون عشق رولاتا تھا ہمین صورت ابر | کون سی فصل تھی وہ جس مین کہ برسات تھی |
| برش | مونث | ظفر | لگین نہ زخم دل پر کیون ٹیڑھے ترچھے | وہ ہی برش تیغ کین ٹیڑھی سیدھی |
| برق | مونث | رند | چھوڑ کر سب خس و خاشاک چمن وا ہے نصیب | آشیانے پہ مرے برق گرا کرتی ہی |
| برگ | مذکر | ناسخ | آزاد ہین قیود سے افتادگان خاک | اوڑتا پھرا شجر سے جو برگ خزان گرا |
| بزم | مونث | رند | نشہ سے صورت تصویر تھا نے خود سے مست | تھا مرقع کا ورق بزم خرابات تھی |
| بس | مذکر | سالک | مجھ جیسے سخت جان پہ کیا بس چلے قضا کا | یہان ٹوٹتا رہا ہی اکثر غضب خدا کا |
| بستر | مذکر | غالب | در پہ رہنے کو کہا اور کہکے کیسا پھر گیا | جتنے عرصے مین مرا لپٹا ہوا بستر کھلا |
| بسم اللہ | مونث | ظفر | ترے عارض کا قرآن کیا نبا کر کوئی لکھیگا | بھنوون کے رو برو تیرے پہلے ہی بسم اللہ بگڑ گئی |
| بسم اللہ | مونث | وزیر | ہوا ہی عشق تازہ ابتدا سے آہ ہوتی ہی | مبارک طفل دل کی آج بسم اللہ ہوتی ہی |
| بسم اللہ | مونث | سالک | جو قصے کا ترے انجام ہی قیس | وہ بسم اللہ ہی یہان داستان کی |
| بشر | مذکر | آتش | آئینے مین پری سے چہرے کو دیکھیے تو | کیونکر بھلا محبت تم سے بشر نہ کرتا |

| لفظ | جنس | استاد | نظیر شعر | |
|---|---|---|---|---|
| بط | مونث | آتش | موسم گل کی ہوا نے کیے ساقی بے کا | بط می اوڑ کے لب ست کو چھواتی ہی |
| بغل | مونث | اسیر | سجدہ مین سو حسینون کی لیکے تصویرین | پر یو شوق سے نہ خالی بغل زمین من ہی |
| بقا | مونث | صبا | موسم عیش کو دنیا مین نہین کچھ وقفہ | کم ہی ہیان برق کی چشمک سے بقا ساونکی |
| بل | مذکر | اسیر | زائل اندوہ کریگا سر انسان سے غرور | تیغ مین بال جو ہوگا تو کہان بل ہوگا |
| بلا | مونث | صبا | رخ یار پر جب چھٹی زلف یار | بلاے صبا ہم پہ نازل ہوئی |
| بلبل | مذکر | انیس | دم تحریر گلریزی ہی یا سطرین ہین کہ غنچہ | صریر کلک ہی یا باغ مین بلبل چہکتا ہی |
| بلبل | مونث | ناسخ | گل ترے دام محبت مین ہین یون تازہ اسیر | جس طرح دام مین بلبل ہو گرفتار نئی |
| بلم | مذکر | اختر | آنکھ کے ڈورے نے پلکون مین دکھایا لطف اور | برچھیون مین حسن کا بلم نظر آنے لگا |
| بنا | مونث | اسیر | اوس بت کے نظارے کے لیے جاتے ہین قاضی | مسجد کی بنا پاس شوالی کے پڑی ہی |
| بند | مذکر | نسیم | مخلصی رنج جنون سے ہوئی حاصل ہم کو | ایک ہی جھٹکے مین ہر بند سلاسل ٹوٹا |
| بند | مذکر | وزیر | جور و ستم سے ہم تو گرے ٹکڑے ٹکڑے استخوان ہوکر | جنون مین سنگ سے یہ چور بند بند ہوا |
| بند | مذکر | ناسخ | جو مین بھی دیکھتا سینے کی طیاری ہی تو کیا تھا | مرے آتے ہی ہر بند قبا کیون مہربان باندھا |
| بند | مذکر | ظفر | ہوگیا جو بند جانا اپنا کوی یار مین | یہ نہین کھلتا کہ باندھا کس نے اپنا بند ہی |
| بندش | مونث | نسیم | مومن کا طرز چھٹ نہ سکیگا نسیم سے | شاگرد سے نہ بندش استاد جائیگی |
| بندوق | مونث | اسیر | روبرو نالۂ سوزان کے جو آئی بندوق | گھٹ کر ہو جائیگی سر کی سلائی بندوق |
| بنیاد | مونث | ظفر | اے غافلو مانند حباب ایک نفس مین | مٹ جاؤگے تم کچھ نہین بنیاد تمھاری |
| بنیاد | مونث | ظفر | مضطرب ہوکر جو مارا ہم نے سر دیوار سے | اے ظفر بنیاد تک بھی اون کے گھر کی ہلگئی |

| نظیر — شعر | | استاد | تذکیر و تانیث | لفظ |
|---|---|---|---|---|
| تب خود وہ کھلاڑ مُہرے آئی | بنیاد جو کچھ تھی جب گنوائی | نسیم | مونث | بنیاد (ع) |
| خوشا دماغ جسے تازہ رکھے بو تیری | خوشا دل کہ ہو جس دل میں آرزو تیری | آتش | مونث | بو |
| عکس مژہ سے کٹتی ہے بوتل شراب کی | کیا کہیے تیغ ابروے قاتل کی آب کی | ناسخ | مونث | بوتل |
| رکھا ہے پھول چھاتی پر تو گویا بوجھ ہے سل کا | جنون تھپڑین نے مرے یہ نازک دماغی ہے | گویا | مذکر | بوجھ |
| منہہ پڑا تیرون کا تلوار کی بوچھار ہوئی | کشتنی وہ ہون جو مقتل میں کبھی آنکلا | اسیر | مونث | بوچھار |
| شعبان میں ضرور ہے کثرت شراب کی | ممکن نہیں صیام میں اک بوند آب کی | ناسخ | مونث | بوند |
| عدم آب سے ارزان ہو بہا گوہر کا | قلب ماہیت ارباب صفا کھوتی ہے قدر | آتش | مذکر | بہا |
| دے کے یہ گوہر شہوار بہا لینی تھی | رونہ اے چشم یہ اشکون کی بہا دینی تھی | یاس | مونث | بہا |
| اور گرم گرم بھاپ زمین سے نکلتی ہے | پڑتی ہے دھوپ قہر کی لو تیز چلتی ہے | دبیر | مونث | بھاپ |
| ہوائیں نور کی چلنے لگیں بہار آئی | جنون کے پیچ میں پھر جان بے قرار آئی | رند | مونث | بہار |
| دل مردہ ہے بھاگڑ صف دندان میں پڑی ہے | پیری کی مگر فوج اسیر آئی ہے نزدیک | اسیر | مونث | بھاگڑ |
| دیکھیے دونون میں ہو بھاو زیادہ کس کا | ہوے ہم چشم مرے اشک روان دریا سے | ظفر | مذکر | بھاو |
| عبث بہتان غش نے آگے مجھ پہ خواب کا جوڑا | شب فرقت میں کافر ہون جو میری آنکھ جھپکی ہو | آتش | مذکر | بہتان |
| بولنا اچھا نہیں سارا بھرم کھل جائیگا | بولتے جو ہم نہیں منہہ سے کچھ اس میں بھید ہے | ظفر | مذکر | بھرم |
| ہم سر خورشید تابان ہر بھنور پیدا ہوا | عکس روے آتشین ساقی کا دریا میں پڑا | ظفر | مذکر | بھنور |
| دو کمانین متصل و ترک چین کی کھچ گئین | جو بھنوین اوس شوخ چشم خشمگین کی کھچ گئین | ظفر | مونث | بھنوین |
| بھور کر دے شب ہجران میرا | سحر وصل کی مانگون جو دعا | صبا | مذکر | بھور |

| لغت | جنس | استاد | نظیر — شعر | |
|---|---|---|---|---|
| بھید | مذکر | رند | ہو جاے ابھی کافر دیندار کی اک راہ | کھل جاے اگر بھید ترے ازنہان کا |
| بھیڑ | مونث | آتش | لاش پر لاش نکلتی ہی ترے کوچے سے | کیا تماشا ہی کہ پھر بھیڑ نہین چھٹتی ہی |
| بھیس | مذکر | اسیر | سنا ہی غیرت نوشابہ ہی وہ حسن خوبی مین | چلون مثل سکندر مین بدلکر بھیس قاصد کا |
| بھیک | مونث | اسیر | زلف کا بوسہ ملے گیا اوس بت بے پیر سے | بھیک کب پائی کسی نے خانۂ زنجیر سے |
| بیابان | مذکر | ناسخ | عمر بھر وحشت مین گر صحرا نوردی کی تو کیا | سیر کے قابل جو تھا دل کا بیابان رہ گیا |
| بیاز | مذکر | جان | جیسے بیٹی مجھے داماد کے دم کا سہا ہی | مثل ہی مول سے بی جان ہی تا بیاز پیارا ہی |
| بیاض | مونث | اسیر | دشت وحشت مین بیاض چشم جانان یاد کی | شاخ آہو مجھکو قیمی ہو گئی استاد کی |
| بیان | مذکر | ناسخ | یقین ہی سنتے سنتے اوس کا سر نہ لگے ناسخ | بیان مین سامنے جس کے کرون ہینے رنج کا پہو |
| بیاہ | مذکر | جان | کیا ہوا چل دور ہو تجھسے موے | بیاہ میرا اور ہی جا ہو گیا |
| بیت | مذکر | ناسخ | سر سے پا تک بنے شعلے کی طرح تھرا گئی | شمع کو جس شب مرا بیت الحزن یاد آگیا |
| بیت | مونث | نسیم | مزہ مطلع کا دے فکر دو پہلو ہو تو ایسی ہو | رہین جسکے برابر بیت ابرو ہو تو ایسی ہو |
| بے لتے | مونث | جان | بے لتے کی موی نے فضیلت کی لاگ سے | دق ہو کے مدرسے سے لف جان نکل گیا |
| بیداد | مونث | اختر | بس بس ستم گر اندوہ جان تن مین نہین ہی | بیداد نہ کر ہم پہ تو بیداد گر ایسی |
| بیدمجنون | مذکر | آتش | رہا سالہا سال جنگل مین آتش | مرے سامنے بید مجنون نہ نکلا |
| بیخ | مونث | ظفر | لی جو زیر خاک کروٹ عاشق بیتاب نے | بیخ خار اسے دل اندوہگین الجھا گئی |
| بیر | مذکر | ظفر | گذر رہو کیون کہ مرا وہان کہ مجھسے لوگون نے | عزیز و بیر ہی اوس رہگذر پہ باندھ لیا |
| بیستون | مذکر | آتش | فرہاد سر کو پھوڑ کے تیشے سے مر گیا | شیرین نے ناپسند مگر بیستون کیا |

